77: سورۃ ال-مرسلات

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 77 | سُوْرَةُ الْمُرْسَلٰت | مکی | 2 | 50 | 29 | تَبٰرَكَ الَّذِیْ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

آیات نمبر 1 تا 40 میں قیامت کی ہولناک تصویر سے منکرین کو ڈرایا گیا ہے۔ وہ آخری فیصلے کا دن ہے، جب منکرین جہنم کے سخت عذاب سے دوچار ہوں گے۔

وَ الْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ﴿١﴾ فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ﴿٢﴾ وَّ النّٰشِرٰتِ نَشْرًا ﴿٣﴾ فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ﴿٤﴾ قسم ہے ان ہواؤں کی جو نفع رسانی کے لئے بھیجی جاتی ہیں، پھر ان ہواؤں کی جو تیزی سے چلتی ہیں، اور ان ہواؤں کی جو بادلوں کو پھیلاتی ہیں اور ان ہواؤں کی جو بادلوں کو پھاڑ کر جدا جدا کر دیتی ہیں فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا ﴿٥﴾ عُذْرًا اَوْ نُذْرًا ﴿٦﴾ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ ﴿٧﴾ پھر قسم ہے ان ہواؤں کی جو دلوں میں اللہ کی یاد ڈالتی ہیں کسی کے لئے اتمام حجت کے طور پر اور کسی کو خبردار کرنے کے لئے، کہ جس چیز کا وعدہ تم سے کیا جارہا ہے وہ واقع ہو کر رہے گی جس قیامت کا وعدہ کیا جارہا ہے وہ ضرور آئے گی فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ ﴿٨﴾ وَ اِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ ﴿٩﴾ وَ اِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ ﴿١٠﴾ وَ اِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ ﴿١١﴾ پھر جب ستارے ماند پڑ جائیں گے، آسمان میں شگاف پڑ جائیں گے اور پہاڑ ریزہ ریزہ کر کے ہوا میں اڑا دئے جائیں گے اور جب رسولوں کو وقت معین پر جمع کر دیا جائے گا لِاَيِّ يَوْمٍ اُجِّلَتْ ﴿١٢﴾ لِيَوْمِ الْفَصْلِ ﴿١٣﴾ آخر ان تمام معاملات کو کس دن کے لئے

موخر کیا گیا؟ دراصل انہیں فیصلہ کے دن تک کے لئے موخر کیا گیا تھا وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الْفَصْلِ ﴿١٤﴾ اور آپ کو کیا معلوم کہ وہ فیصلہ کا دن کیسا ہو گا؟ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿١٥﴾ اس دن جھٹلانے والے لوگوں کے لئے بڑی تباہی ہے اَلَمْ نُهْلِكِ الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٦﴾ کیا ہم نے ان سے پہلے جھٹلانے والے لوگوں کو ہلاک نہیں کر دیا تھا ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْاٰخِرِيْنَ ﴿١٧﴾ سو اسی طرح ہم بعد میں آنے والوں کو بھی ان کے پیچھے بھیج دیں گے كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ﴿١٨﴾ ہم مجرموں کے ساتھ اسی طرح کا سلوک کرتے ہیں وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿١٩﴾ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ﴿٢٠﴾ کیا ہم نے تمہیں ایک حقیر پانی سے پیدا نہیں کیا؟ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ﴿٢١﴾ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿٢٢﴾ پھر ایک معین وقت تک کے لئے اسے مضبوط و محفوظ مقام پر رکھا فَقَدَرْنَا ۖ فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ ﴿٢٣﴾ تو دیکھو، ہم اس پر قادر تھے، پس ہم بہت اچھی قدرت رکھنے والے ہیں وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٢٤﴾ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ كِفَاتًا ﴿٢٥﴾ اَحْيَآءً وَّ اَمْوَاتًا ﴿٢٦﴾ کیا ہم نے زمین کو تمہارے زندہ اور مردہ لوگوں کو سمیٹنے والی نہیں بنایا؟ وَّ جَعَلْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ شٰمِخٰتٍ وَّ اَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا ﴿٢٧﴾ اور اس میں بلند و بالا پہاڑ جما دیئے اور اسی زمین سے تمہیں میٹھا پانی پلایا وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٢٨﴾ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ

تُكَذِّبُوْنَ ﴿۲۹﴾ اس دن منکروں سے کہا جائے گا کہ اب چلو اس عذاب کی طرف جسے
تم جھٹلایا کرتے تھے اِنْطَلِقُوْۤا اِلٰى ظِلٍّ ذِىْ ثَلٰثِ شُعَبٍ ﴿۳۰﴾ لَّا ظَلِيْلٍ وَّ لَا
يُغْنِىْ مِنَ اللَّهَبِ ﴿۳۱﴾ چلو دھوئیں کے اس سائبان کی طرف جس کی تین شاخیں
ہیں، جو نہ ٹھنڈا سایہ پہنچانے والا ہے اور نہ آگ کی تپش سے بچانے والا اِنَّهَا تَرْمِىْ
بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ ﴿۳۲﴾ كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ﴿۳۳﴾ جہنم کی آگ اونچی عمارتوں جیسی بلند
چنگاریاں پھینکے گی، گویا وہ زرد رنگ کے اونٹ ہوں وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۳۴﴾
اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَ لَا
يُؤْذَنُ لَهُمْ فَيَعْتَذِرُوْنَ ﴿۳۶﴾ یہ وہ دن ہو گا جب نہ وہ کچھ بول سکیں گے اور نہ ہی
انہیں کوئی عذر پیش کرنے کی اجازت دی جائے گی وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۳۷﴾
اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ جَمَعْنٰكُمْ وَ
الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۸﴾ آج فیصلے کا دن ہے، ہم نے تمہیں اور تم سے پہلے گزرے ہوئے سب
لوگوں کو جمع کر دیا ہے فَاِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ﴿۳۹﴾ پھر اگر تمہارے
پاس میری گرفت سے بچنے کے لئے کوئی چال ہے تو اسے میرے خلاف آزما دیکھو
وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۴۰﴾ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہے

رکوع [۱]

